ناظرین غور کریں کیا یہ طفلانہ باتیں نہیں ہیں؟ کوفہ میں جانا وہاں کے لوگوں کی دعوت پر تھا اور حکومت وقت سے ٹکر لینے کے لیے مقام اور قلعہ بنانے کی غرض سے تھا نہ کہ شیر خوار بچوں اور عورتوں کو جہاد میں شرکت کے لیے لے جا رہے تھے ایسی بات کوئی شیر خوار بچہ ہی سوچ سکتا ہے۔ پھر آپ کہتے ہیں "عورتیں کیا جہاد کریں گی جبکہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عورتوں کا جہاد تلوار سے نہیں بلکہ حج کرنا جہاد ہے" (ص ۵) نہ معلوم یہ حدیث میں کہاں ہے کہ یہ حکم ہر وقت کا ہے کیا ہجوم عدو کے وقت عورتوں پر جہاد فرض نہیں ہو جاتا؟ کیا آپ اس وقت بھی یہ کہہ کر عورتیں کیا جہاد کریں گی سب کو روکنے کی سعی کریں گے اور حکم شریعت کی خلاف ورزی پر عورتوں کو آمادہ کریں گے؟ آپ لکھتے ہیں کہ "ایک پمفلٹ نے فسق یزید کے نام سے جنم لیا، یہ پمفلٹ ان کے ظہور تشیع کی واضح دلیل بھی ہے" (ص ۱)

جب آپ خود تسلیم کر رہے ہیں کہ "ایک ہی راوی کو ایک محدث ثقہ کہتا ہے اور اسی راوی کو دوسرا محدث غیر ثقہ قرار دیتا ہے اور یہی حال یزید کا بھی ہے" الخ (ص ۳) یزید کے خلاف اس قدر منظم پروپیگنڈا کیا گیا کہ جس سے بہت سے لوگوں کو دھوکہ لگا اور بڑے بڑے علماء اس سے متاثر ہوئے (ص ۳) تو پھر فسق یزید کے قائلین کو لازماً تشیع کی تہمت لگانے کا کیا جواز ہے؟ شاید وہ بھی پروپیگنڈے سے متاثر ہوں، کیا بڑے بڑے علماء پر بھی تشیع کی تہمت لگانی جائز ہوگی؟ اگر کسی تاویل سے ان کو اس تہمت سے بچایا جا سکتا ہے تو "فسق یزید" کے مؤلف نے کیا خطا کی جو اس قابل سے اس کو محروم کر کے اس پر تشیع کا الزام لگا دیا۔

آپ نے جو لکھا ہے کہ "جب حقیقت حال کسی کو معلوم ہوئی تو وہ اصل بات سمجھ گئے اور اس غلط پروپیگنڈے کا رد کیا" (ص ۳) مولانا محمد قاسم نانوتوی، مولانا رشید احمد گنگوہی، مولانا اشرف علی تھانوی، مولانا حسین احمد مدنی رحمہم اللہ وغیرہ اکابر علماء دیوبند میں سے باحوالہ کسی سے اس غلط پروپیگنڈے کا رد دکھلایا جائے اور ثابت کیا جائے کہ ان حضرات میں سے کسی نے "فسق یزید" کا رد کیا ہے۔ آپ اس سے تاثر دینا چاہتے ہیں کہ اکابر علماء دیوبند نے غلط پروپیگنڈے سے متاثر ہو کر فسق یزید کا قول کیا تھا، حقیقت حال معلوم ہونے پر اس کا انہوں نے رد کر دیا، اس

کا ثبوت درکار ہے، آپ ثابت کریں کہ علماء دیوبند نے کس جگہ اس کا رد کیا کتاب کا حوالہ دیں۔

اور یہ جو الزام دیا ہے کہ "جب کہ ان اکابر تعزیہ تابوت کو کندھا دینے کے لیے بھی تیار تھے" (ص۲) حیرت ہوتی ہے کہ مولانا نے یہ الزام کیسے دے دیا اگر یہ واقعہ صحیح ہو تو ہوسکتا ہے کہ یہ "تعلیق بالمحال" کے قبیل سے ہوگا۔

قل ان کان للرحمن ولد فانا اول العابدین قرآن کریم میں ہے تو کیا مولانا کے نزدیک اس سے ولد رحمٰن کی عبادت پر آمادگی کا اظہار مقصود ہوگا؟ مولانا الزام دیتے ہوئے آگے پیچھے بالکل نہیں دیکھتے نہ یہ دیکھتے ہیں کہ الزام کہاں تک پہنچے گا۔

دوسرے یہ الزام اصول شرعیہ سے ناواقفیت پر مبنی ہے۔ اگر مولانا کو معلوم ہوتا کہ اثارت فتنہ اور بڑے شر سے بچنے کے لیے چھوٹی برائی کو برداشت کرنا بھی شریعت ہی کے اصول میں داخل ہے اور اختیار "اھون البلیتین" بھی شریعت کا ہی اصول ہے، جیسا کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ وغیرہ نے اثارت فتنہ اور خون خرابہ کے بڑے شر سے بچنے کے لیے یزید کے فسق کو برداشت کرلیا تھا، کہ اس کا شر لازمی تھا اور دوسرا متعدی، تو مولانا یہ الزام ہرگز نہ دیتے، مگر انہوں نے تو الزام دیتے وقت علمی سطح سے بہت نیچے اتر کر عامیانہ انداز اختیار کرلیا بہت افسوس کی بات ہے اہل علم کے لیے اس طرح کا گھٹیا طریقہ اختیار کرنا مناسب نہیں ہے۔

سردست ہم اسی پر اکتفاء کرتے ہیں واللّٰہ ولی الھدایۃ والتوفیق ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم اللھم ارنا الحق حقاً وارزقنا اتباعہ وارنا الباطل باطلاً وارزقنا اجتنابہ۔ آمین وصلی اللّٰہ تعالیٰ خیر خلقہ محمد وعلی آلہ واصحابہ واھل بیتہ اجمعین۔

فقیہ العصر مفتی سید عبدالشکور ترمذی قدس سرہ

# مدارس دینیہ اور جبریہ تعلیم

ایک عرصہ سے پاکستان میں دینی مدارس کے خلاف معاندانہ کاروائیاں جاری ہیں اور طرح طرح سے ان کے خلاف محاذ آرائیاں ہورہی ہیں۔کبھی جبریہ تعلیم کے قانون کے ذریعہ اور کبھی دوسرے الزامات لگا کران کو بند کرنے کی تجویزیں سامنے آتی رہتی ہیں،یہ سلسلہ ۱۳۴۶ھ (۱۹۲۵ء) برطانیہ کی حکومت کے زمانہ سے چلا آرہا ہے۔

## برطانیہ کے قانون جبریہ تعلیم کے خلاف علماء کی متفقہ کوشش

برطانیہ کے زمانہ میں بھی جبریہ تعلیم کا قانون نافذ کرکے قرآن کریم کی تعلیم کو بند کرنے کی کوشش کی گئی تھی اس وقت تھانہ بھون ،سہارنپور، دیوبند اور دہلی وغیرہ کے علماء کرام نے متفقہ طور پر اس کے خلاف فتویٰ دیا تھا اور اس قانون کو خلاف اسلام اور مداخلت فی الدین قرار دیتے ہوئے اس کے خلاف بھرپور جدوجہد کی تھی اور وہ حکومت کو واپس لینا پڑا تھا۔

حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مدرسہ کے مفتی میرے والدگرامی قدر حضرت مولانا مفتی سید عبدالکریم گمتھلوی مرحوم کو اس قانون کے خلاف سعی کے لیے مامور فرمایا تھا۔چنانچہ حضرت والد صاحب مرحوم نے ایک مفصل فتویٰ اس کے بارہ میں حضرت حکیم الامت تھانوی قدس سرہ سے حاصل کیا جس پر دوسرے اکابر علماء مولانا ظفر احمد تھانوی ،حضرت مولانا عبداللطیف صاحب ناظم مظاہر العلوم سہارنپور،شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا سہارنپوری وغیرہ کے دستخط بھی ثبت تھے اس کو طبع کرا کر تقسیم کیا تھا اور ایک انجمن خادم القرآن بھی اسی سلسلہ میں قائم ہوئی تھی ۔

یہ فتویٰ حضرت مولانا محمد الیاس صاحب مقیم نظام الدین دہلی (بانی تبلیغی جماعت ) وسرپرست انجمن خادم القرآن دہلی نے چھپوایا تھا اور دہلی میں ایک بہت بڑا جلسہ بھی حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ کی زیرصدارت حضرت مولانا محمد الیاس صاحب اور

حضرت مولانا محمد زکریا صاحب، حضرت والد صاحب کی کوشش سے کرایا گیا تھا جس میں مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب دہلوی نے بھی شرکت فرمائی تھی حضرت مدنی نے برطانیہ کے اس قانون کے خلاف بڑی زبردست تقریر فرمائی تھی اور اس عظیم الشان جلسہ میں قرارداد پاس کرائی تھی کہ قرآن کریم کی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو اس جبریہ تعلیم سے قانوناً مستثنیٰ کیا جائے کیونکہ قرآن کریم کی تعلیم وتحصیل کے لیے وہی عمر مناسب اور تجربہ سے مفید ثابت ہوئی ہے جس میں قانوناً جبری تعلیم نافذ کی گئی تھی۔ ان کوششوں سے بحمداللہ خاطر خواہ نتیجہ نکلا اور کامیابی حاصل ہوئی۔ اس جلسہ کی تفصیلی روئیداد حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب نے آپ بیتی (ج ۴) میں حسب عادت بڑی تفصیل اور دلچسپ انداز میں تحریر فرمائی ہے۔

## جبریہ تعلیم کا نتیجہ

حقیقت یہی ہے کہ جبریہ تعلیم کا یہ واضح نتیجہ ہے کہ قرآن کریم کی تعلیم کو بند کر دیا جائے، اس قانون کو جاری کرنے والے تعلیم قرآن اور ساتھ ہی دینیات کی تعلیم کی بیخ کنی کے درپے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اپنی پھونکوں سے اللہ کے نور کو بجھا دیں گو حسب وعدہ الٰہیہ یہ لوگ اپنے ارادوں میں کامیاب نہیں ہوئے اور نہ قیامت تک ان شاء اللہ کامیاب ہوسکتے ہیں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: یریدون لیطفئوا نور اللّٰہ بافواھھم واللّٰہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون (پ ۲۸)

ترجمہ: یہ لوگ اللہ کے نور کو اپنی پھونکوں سے بجھانا چاہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اپنے نور کو مکمل کریں گے چاہے یہ بات کافروں کو ناپسند ہو۔

مگر افسوس اس کا ہے کہ یہ نام نہاد مسلمان اپنے آقا انگریزوں کے ہی نقش قدم پر چل رہے ہیں اور اسی کے قانون کو اسلامی ملک میں چلا کر طرح طرح کے حیلوں، بہانوں سے قرآن کریم کی تعلیم اور دینی مدارس کو بند کرنا چاہتے ہیں لیکن قرآن کریم ان قانون ساز، نام نہاد مسلمانوں کی اس بیہودہ سعی کو دیکھ کر زبان حال سے یہ کہتا ہے کہ ع پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا، اور

قتل ایں خستہ بشمشیر تو تقدیر نبود ورنہ ہیچ از دل بے رحم تو تقصیر نبود

اور غالباً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایسے ہی لوگوں کے بارے میں قیامت کے دن شکایت پیش کریں گے: یارب ان قومی اتخذوا ھذاالقرآن مھجورا (پ۱۹)

ترجمہ: اے رب میری قوم نے اس قرآن کو چھوڑ دیا۔

## مسلمانوں کے لیے تعلیم قرآن کی اہمیت

ہمارے یہ انگریزی تعلیم یافتہ حضرات جو علامہ اقبال مرحوم کی تعلیمات پر جان دینا اپنا فرض قرار دیتے ہیں اور پاکستان کو علامہ ہی کی تجویز قرار دیتے ہیں اور اب تو اس سے بھی بڑھ کر جمہوریت اور اکثریت کے مذہب کے علی الرغم شخص واحد کے ہی فلسفہ کو ماڈرن اسلام کے نام پر پاکستان کا قانون بنانے کی آوازیں بھی سنائی دے رہی ہیں کاش ہماری یہ قانون ساز مقننہ ان کی تعلیم کو ہی پیش نظر رکھتی، وہ مسلمان کے لیے قرآن کریم کی اہمیت کو ظاہر کرتے ہوئے کہتے ہیں:

گر ہمی خواہی مسلمان زیستن　　　نیست ممکن جز بقرآن زیستن

علامہ کے نزدیک تو قرآن کریم کے بغیر مسلمان ہو کر جینا ممکن نہیں مگر شاید ہمارے ان دانشوروں کا قرآن کے ہوتے ہوئے زندہ رہنا ممکن نہیں رہتا اس لیے وہ اس کے مٹانے اور اس کی بیخ کنی کے درپے ہیں اور ہر حربہ اس کے مٹانے کے لیے استعمال کرنا ضروری سمجھتے ہیں قرآن کریم اور دینیات کی تعلیم کے دینی مدارس محافظ اور قلعے ہیں اس لیے ان حضرات کی طبع نازک پر ان کا بوجھ ناقابل تحمل ہے مگر پروپیگنڈہ یوں کرتے ہیں کہ یہ قوم پر بوجھ ہیں اس لیے ان کا وجود ناقابل برداشت ہے اور یہ نہیں سمجھتے کہ اپنی مدد آپ کے تحت ہزاروں دینی مدارس دینی تعلیم اور نظریہ پاکستان کے تحفظ کا فرض انجام دے رہے ہیں اسی قرآن کریم اور دینی تعلیم نے برصغیر میں مسلم اور غیر مسلم دو قومی نظریہ کو انگریزی حکومت میں بھی قائم رکھا اور اس تفریق کو مٹنے نہیں دیا جس پر آج پاکستان قائم ہے اگر اس دینی تعلیم کو بند کر دیا جائے تو نہ دو قومی نظریہ باقی رہ سکتا ہے نہ پاکستان کی بنیاد باقی رہ سکتی ہے۔

## اہل مدارس کا قوم پر احسان

اہل مدارس اور علماء کرام کا قوم پر یہ بڑا احسان ہے کہ انہوں نے حکومت برطانیہ کے

نظام تعلیم کے بالمقابل مسلمانوں کا نظام تعلیم قائم رکھا اور ہر قسم کی تحریص وترغیب اور مالی تعاون اور سرکاری ملازمتوں کو نظر انداز کر کے قرآن کریم اور دینی تعلیمات کو اپنے سینے سے لگائے رکھا اور اپنے اور غیروں کے ہر طرح کے طعنے برداشت کیے مگر تمام مشکلات کے باوجود اس دینی تعلیم کو گلے سے لگائے رکھا اور مسلم قوم کا تشخص قائم رکھا۔

کتنے افسوس کی بات ہے کہ جس مسلم اور غیر مسلم دوقومی نظریہ پر پاکستان کو بنایا گیا ہے آج دینی تعلیم کی مخالفت کر کے پاکستان کی بنیاد کو اکھاڑنے کے درپے ہیں لیکن انگریز کی جابر حکومت اس کو نہیں مٹا سکی اور اب بھی اس کو کوئی نہیں مٹا سکتا۔ واللہ متم نورہ کا وعدہ صادق ہے وہ ہر زمانہ میں پورا ہوتا رہے گا اور قرآنی تعلیمات کا نور اپنی ضیاء پاشیوں سے قیامت تک عالم جگمگاتا رہے گا اور مسلمان اس کی نورانی تعلیمات سے فیض یاب ہوتے رہیں گے۔

## تعلیمات اسلام میں رکاوٹ پیدا کرنا ناجائز ہے

ایسا قانون بنانا جس سے تعلیمات اسلامی اور قرآنی تعلیم میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہو کسی طرح جائز نہیں ہے ایسا قانون مذہب اسلام کی رو سے ناجائز ہے ہر مسلمان کے ذمہ حسب استطاعت ایسے قوانین کی مخالفت کرنی اور اس کے منسوخ کرانے میں سعی کرنی فرض ہے خصوصاً قومی اسمبلی کے مسلم ممبران کے ذمہ فرض ہے کہ اس طرح کا قانون نہ بننے دیں اگر بن گیا ہو تو اس پر عمل نہ کرنے دیں اور اس کو فوراً منسوخ کرانے کی تحریک آئینی طریقہ سے پیش کی جائے کیونکہ یہ آئین کے بھی خلاف ہے اس کو جمہور مسلمان ہرگز قبول نہیں کر سکتے حکومت کو چاہیے کہ خوشامدیوں کے طبقہ اور کاسہ لیسوں کی ایسی احمقانہ تجویزوں کو ہرگز قبول نہ کرے جو حکومت کے بھی کسی طرح مفاد میں نہیں ہوسکتیں اور مسلمانوں میں انتشار اور بددلی پیدا کرنے کا سبب بنتی ہیں امید ہے کہ اس مختصر تحریر میں غور کر کے دینی تعلیم کی حفاظت کی طرف پوری توجہ کی جائے گی اور کسی قسم کی کوتاہی عمل میں نہیں ہونے دی جائے گی۔

## مدارس دینیہ کا تحفظ

اس پرفتن زمانہ میں دینی تعلیمات کی ضرورت اور اہمیت پہلے سے بھی بڑھ گئی ہے اور

دینی مدارس کا تحفظ پہلے سے بھی زیادہ ضروری ہوگیا ہے ۔اور سرکاری مدارس میں صرف ناظرہ قرآن شریف بغیر ترجمہ کے پڑھ لینا اور چند مسائل سے واقف ہوجانا دینی علوم میں بصیرت اور مہارت کے لیے ہرگز کافی نہیں ہے بلکہ علوم قرآن وسنت سے غافل بنانے اور بے رغبتی کا سبب ہوسکتا ہے کہ اس کے بھروسہ پر علوم قرآن وسنت کی تحصیل سے محروم رہ جائیں گے اور اس مختصر تعلیم کو ہی کافی سمجھ لیا جائے گا یہ تعلیم دین کا فروغ دینا نہیں بلکہ اس سے بے رغبتی کا سبب ہے اس لیے سرکاری مدارس میں صرف تعلیم قرآن کو لازمی قرار دے کر ہی دینی علوم کی تعلیم کا فرض انجام نہیں پا جاتا ۔

## دینی مدارس ہرگز قوم پر بوجھ نہیں

باقی رہا دینی مدارس کا قوم پر بوجھ ہونا یہ بالکل خلاف حقیقت بات ہے جو مسلمان ان مدارس کے ساتھ مالی تعاون کرتے ہیں وہ اپنی خوشی سے اپنا فرض سمجھ کر اپنی عاقبت درست کرنے اور ثواب آخرت کے لیے کرتے ہیں وہ ہرگز اس کو بوجھ نہیں سمجھتے ان کا عقیدہ ہے کہ اس تعاون کا اجر ہمیں آخرت میں ان شاء اللہ تعالیٰ ملے گا ، یہ ان کا بینک بیلنس ہے جس کو وہ آخرت کے لیے جمع کررہے ہیں پھر یہ کہ زکوٰۃ ،صدقات وغیرہ ایسی خیرات جو اہل خیر نے بہرصورت ادا کرنی ہی ہوتی ہے یہ ان کے ذمہ فرض ہے ان کو مدارس میں جمع کرانے سے ان کا فرض ادا ہونے کے ساتھ دینی تعلیم کے اجراء اور اس میں تعاون کا مزید ثواب بھی ملتا ہے تو یہ صرف کرنا ''ہم خرما وہم ثواب'' کا مصداق ہے فرض بھی ادا ہوتا ہے اور دینی تعلیم میں تعاون کا ثواب بھی حاصل ہوتا ہے اور ان کے صدقات سے جس قدر طلباء علماء کو فائدہ حاصل ہوگا اور علماء تیار ہوں گے ان کے ثواب میں وہ شامل ہوں گے اس طرح یہ سلسلہ آگے بھی جاری رہے گا اور ان کو بھی ثواب حاصل ہوتا رہے گا۔ آخرت کا ثواب الگ اور دنیا میں حفاظ اور علماء کی صورت میں دست بدست بدلہ ان کو الگ ملتا رہتا ہے ۔ان کے مالی تعاون سے حفاظ اور علماء کا تیار ہونا ان صدقات کا کیا دنیا ہی میں نقد بدلہ حاصل نہیں ہو رہا ؟ غور درکار ہے ۔

## مدارس دینیہ کا سرمایہ

بات یہ ہے کہ مدارس دینیہ کا اصل سرمایہ تو کل علی اللہ ہے کسی شخص یا جماعت یا حکومت

پر ان کا مدار کار نہیں ہے لاکھوں روپیہ کے اخراجات اور مصارف مدارس میں متعین ہوتے ہیں اور آمدنی کا کچھ پتہ نہیں ہوتا کہ کب اور کہاں سے ہوگی۔

بعض مدارس بلکہ اکثر حکومت سے بھی کسی طرح کی امداد نہیں لیتے نہ عشر وزکوٰۃ سے نہ اوقاف سے نہ حکومت کے کسی اور شعبہ سے اور دینی مدارس کی اصل روش یہی ہے کہ کسی حکومت کا مالی تعاون قبول نہ کیا جائے پھر بھی اللہ تعالیٰ اپنی مہربانی سے حسب ارشاد و من یتوکل علی اللّٰہ فھو حسبہ ان کے مصارف اور اخراجات کی غائبانہ طور پر خلاف توقع تکفل فرماتے ہیں اور ایسی جگہ سے بھیج دیتے ہیں جہاں سے توقع بھی نہیں ہوتی۔ اور و من یتق اللّٰہ یجعل لہ مخرجا و یرزقہ من حیث لا یحتسب کا کھلی آنکھوں سے مشاہدہ کراتے رہتے ہیں۔

## مدارس دینیہ اور توکل

احقر کا ناقص خیال یہ ہے کہ دنیا میں سب سے زیادہ اہل توکل اہل مدارس دینیہ کی ہی جماعت ہوسکتی ہے اس درجہ کا توکل کسی جماعت کو حاصل نہیں ہوتا دوسرے متوکلین نے کسی کا خرچہ اپنے ذمہ لیا ہوا نہیں ہوتا کچھ آجائے گا تو کھالیں گے نہیں تو سب کا فاقہ ہوگا مگر ارباب مدارس تو ہزاروں افراد کے کھانے اور دوسری ضروریات کی ذمہ داری قبول کرتے ہیں اب اگر یہ حضرات دل سے اللہ تعالیٰ پر توکل کرتے ہیں اور غیر اللہ کی طرف ہاتھ سے یا دل سے احتیاج ظاہر نہیں کرتے تو ان جیسا کون متوکل ہوسکتا ہے؟ رزقنا اللّٰہ تعالیٰ و ایاھم بمنہ و کرمہ۔

## مدارس دینیہ کے فضلاء اور دنیوی تعلیم یافتہ حضرات میں فرق

یہ صحیح ہے کہ ان مدارس کے فارغ علماء ہزاروں روپیوں کے کمانے والے نہ ہوں گے مگر عزت نفس اور استغناء کا وہ جوہر ان کو حاصل ہوگا جس کے سامنے ہفت اقلیم کی سلطنت کو بھی وہ ہیچ سمجھے گا کیونکہ وہ قناعت پیشہ اور کفایت شعار ہوتے ہیں۔

بخلاف دنیوی کالجوں اور یونیورسٹیوں کے فارغین طلبا کے کہ ان میں حرص اور طمع ہوتی ہے اور اس کو ترقی کے نام پر قصداً ان میں پیدا کیا جاتا ہے ان کو رشوت ستانی اور ناجائز طریقوں سے مال کمانے کی فکر رہتی ہے۔

## سرکاری ملازمین کی تنخواہیں اور سرکاری طلباء کا خرچ

دوسری طرف قابل غور یہ بات بھی ہے کہ ہمارے محترم سرکاری ملازمین، افسران بالا، وزراء، صدر مملکت سب ہی خزانہ سرکاری سے ہی بڑی بڑی معقول تنخواہیں وصول کرنے والے کیا قوم پر بوجھ نہیں ہوتے اور سرکاری طلباء کے وظائف پر جو خزانہ سے خرچ ہوتا ہے وہ قومی خزانہ سے نہیں ہوتا؟ آخر یہ قوم پر بوجھ کیوں نہیں سمجھا جاتا۔ حالانکہ دینی مدارس کے چندہ طلب کرنے والے تو خوشامد یا ثواب کا لالچ دے کر ہی وصول کرتے ہیں کوئی زور اور جبر کی قوت ان میں نہیں ہوتی بلکہ وہ تو معاشرہ کے کمتر لوگوں میں شمار کیے جاتے ہیں اور یہ قومی خزانہ جن ٹیکسوں سے بھرا جاتا ہے ان میں اکثر ٹیکس جبراً ہی وصول کیے جاتے ہیں دینے والوں کی رضا اور رغبت کا نام ونشان بھی اکثر نہیں ہوتا تو کیا یہی انصاف ہے کہ رضامندی سے حاصل کیا ہوا مال لینا تو قوم پر بوجھ اور ذلت کا سبب ہے اور اس سسٹم کو بند کرنا چاہتے ہیں اور جبری وصول کیا ہوا مال کا حاصل کرنا شرافت اور عزت کا موجب ہے فیاللعب۔

آپ ہی اپنی اداؤں پر ذرا غور کریں　　　ہم اگر عرض کریں گے تو شکایت ہوگی
اند کے با تو گفتم غم دل آزردم　　　کہ تو آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است

## خلاصۂ گزارش

ہماری عرض کا خلاصہ یہ ہے کہ جبریہ تعلیم کی سکیم کا نتیجہ بھی دینی مدارس کو نقصان پہنچانا ہی ہے یہ سکیم انگریز بہادر نے اپنے دور میں شروع کی تھی اس کی اس وقت بھرپور مخالفت ہوئی تھی اب بھی اس کی مخالفت ہوگی یہ ہرگز کامیاب نہیں ہوسکتی اور دینی مدارس اور اس کے تعلیمی نظام کا نقصان ہرگز برداشت نہیں کیا جائے گا۔

یہ سوداء ہر حکومت کے دماغ میں سمایا ہوا ہوتا ہے کہ تعلیم کو عام کرنا چاہیے تعلیم کی شرح میں اضافہ ہونا چاہیے ہم اس کے مخالف نہیں بے شک بچہ بچہ کو تعلیم یافتہ بنادیا جائے ہم یہ نہیں کہیں گے جس طرح علامہ اقبال مرحوم کے استاذ اکبرالہ آبادی نے کہا تھا۔

یوں قتل سے بچوں کے وہ بدنام نہ ہوتا　　　افسوس کہ فرعون کو کالج کی نہ سوجھی

بلکہ ہم یہ کہتے اور چاہتے ہیں۔

تم شوق سے کالج میں پھلو پارک میں پھولو جائز ہے کہ غباروں میں اڑو چرخ پہ جھولو
پر ایک سخن بندہ عاجز کا رہے یاد اللہ کو اور اپنی حقیقت کو نہ بھولو

اس لیے اپنی سکیم بناتے ہوئے دینی مدارس کے نظام کا تحفظ رکھنا ازبس ضروری ہے۔

## علامہ اقبال مرحوم کی نصیحت

یہی مکتبی اور ملاؤں کی تعلیم ہے جس کے ذریعہ پاک وہند میں اسلام کا بقاء ہوا اور پاکستان کا قیام بھی ممکن ہوا اور اب اس کا بقاء بھی اس کے ذریعہ مقصود ہے ورنہ بقول علامہ اقبال مرحوم اس سرزمین میں غرناطہ اور قرطبہ کی طرح اسلامی تہذیب کے آثار کا کوئی نقش نہ ملتا علامہ کہتے ہیں:

ان مکتبوں کو اسی حالت میں رہنے دو غریب مسلمانوں کے بچوں کو انہی مدارس میں پڑھنے دو، اگر یہ ملا اور درویش نہ رہے تو جانتے ہو کیا ہوگا؟ جو کچھ ہوگا میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں اگر ہندوستانی مسلمان ان مدرسوں کے اثر سے محروم ہو گئے تو بالکل اسی طرح ہوگا جس طرح اندلس میں مسلمانوں کی آٹھ سو برس کی حکومت کے باوجود آج غرناطہ اور قرطبہ کے کھنڈرات اور الحمراء اور رباب الاخوین کے نشانات کے سوا اسلام کے پیروں اور اسلامی تہذیب کے آثار کا کوئی نقش نہیں ملتا ہندوستان میں بھی آگرہ کا تاج محل اور دلی کے لال قلعے کے سوا مسلمانوں کی آٹھ سو سالہ حکومت اور ان کی تہذیب کا کوئی نشان نہیں ملے گا (دارالعلوم دیوبند ص ۹۴)

ہم اپنی اس عرض کو علامہ اقبال مرحوم کی اسی نصیحت پر ختم کرتے ہیں اور زور دیتے ہیں کہ جبریہ تعلیم کے قانون کے مضر اثرات سے مدارس دینیہ اور مکتبی تعلیم کو محفوظ رکھا جائے۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو علوم دینیہ کی تعلیم حاصل کرنے اور مدارس دینیہ کے تحفظ کی ہمت اور توفیق عطا فرمائے، آمین۔ و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

۱۱/رجب المرجب ۱۴۱۶ھ

حضرت مولانا قاری محمد حنیف جالندھری

# دینی مدارس اور حکومت کے مابین معاہدہ

گذشتہ دنوں اتحاد تنظیمات مدارس اور حکومت کے مابین دینی مدارس کے حوالے سے کچھ امور پر اصولی اتفاق کیا گیا، اس اتفاق کے بارے میں بہت سے حلقوں میں مختلف قسم کا ابہام پایا جاتا ہے، بالخصوص مذہبی طبقے اور مدارس کی دنیا میں ان مذکرات کی تفصیل، پس منظر، متفقہ نکات اور ان کے نتائج کے حوالے سے مکمل اور درست معلومات نہ ہونے کی وجہ سے بعض احباب کی طرف سے تشویش کا اظہار بھی کیا جاتا ہے، میں سمجھتا ہوں کہ یہ تشویش، سوالات اور مدارس کے حوالے سے بیداری اور حساسیت بہت غنیمت ہے، زیرنظر مضمون میں ان مذکرات میں طے پانے والے امور کے حوالے سے حقیقی صورت حال واضح کرنا مقصود ہے تاکہ ابہام دور ہو اور اس معاملے کی حقیقی تصویر سب کے سامنے آ سکے۔

۷/ اکتوبر ۲۰۱۰ء کو حکومت اور مدارس دینیہ کی قیادت کے مابین جن امور پر اصولی اتفاق کیا گیا وہ درج ذیل ہیں:

(1) حکومت دینی مدارس کے پانچوں نمائندہ وفاقوں کو خودمختار تعلیمی اور امتحانی بورڈ کا درجہ دے گی اور ایگزیکٹو آرڈر یا ایکٹ آف پارلیمنٹ کے ذریعے اس بورڈ کو قانونی اور آئینی حیثیت دی جائے گی۔

(2) دینی مدارس میں میٹرک اور انٹرمیڈیٹ تک عصری مضامین کو شامل کیا جائے گا۔

(3) دینی مدارس گورنمنٹ کی طرف سے شائع کردہ متعلقہ کلاس کی عصری مضامین کی کتب پڑھائیں گے، اپنے لیے کوئی الگ نصاب یا کتب تیار نہیں کریں گے۔

(4) درس نظامی اور دینی علوم کے حوالے سے حکومت کا کوئی عمل دخل نہیں ہوگا، مدارس دینیہ اپنے نصاب کی تشکیل و تعیین اور تدریس کے سلسلے میں مکمل طور پر آزاد اور خودمختار ہوں گے۔

(5) ہر وفاق کی نصاب کمیٹی میں حکومت کے دو نمائندے ہوں گے جو بوقت ضرورت صرف

عصری مضامین کی تعلیم وتدریس اور معیار کے حوالے سے ہونے والی مشاورت میں شریک ہوں گے، ان دونوں نمائندوں کا دینی نصاب ونظام سے کوئی تعلق نہیں ہوگا۔

(6) عصری مضامین کے نصاب تعلیم، معیار تعلیم اور معیار امتحان میں یکسانیت پیدا کرنے کے لیے مدارس کے نمائندہ وفاقوں اور حکومت کے درمیان ایک مشترکہ ادارہ بنے گا جس کا نام، دائرہ اختیار، دائرہ کار اور ہیئت کے حوالے سے اگلے اجلاس میں مشاورت کی جائے گی۔

(7) رجسٹریشن ایکٹ جو ۲۰۰۶ء میں جاری ہو چکا اور نافذ العمل بھی ہے دینی مدارس اس کی مکمل پاسداری کریں گے۔

(8) حکومت کسی بھی مدرسے کے خلاف کوئی کاروائی نہیں کرے گی تاوقتیکہ وہ ٹھوس ثبوت کے ساتھ متعلقہ وفاق کو اعتماد میں نہ لے۔

(9) ایکٹ آف پارلیمنٹ / ایگزیکٹو آرڈر کا مسودہ حکومت اور اتحاد تنظیمات مدارس کی باہمی مشاورت سے تیار کیا جائے گا، حکومت یک طرفہ طور پر کوئی مسودہ پیش نہیں کرے گی۔

یاد رہے کہ یہ معاہدہ حادثاتی طور پر اور اچانک نہیں ہوگیا بلکہ اس سلسلے میں گذشتہ دس سالوں سے حکومت کے ساتھ مذکرات کا سلسلہ جاری ہے، اس عرصہ میں ان مذکرات میں مختلف نشیب وفراز آئے، بعض مواقع پر ڈیڈلاک بھی پیدا ہوا اور بعض مواقع پر یوں محسوس ہوا جیسے حکومت اور مدارس کی قیادت کسی حتمی نتیجے اور منزل تک پہنچ جائے گی، مگر یہ سلسلہ جاری رہا اور آئندہ بھی جاری رہے گا۔ ان مذکرات کے دوران ہر مرحلے پر مدارس کی تمام نمائندہ تنظیموں نے اپنی اپنی مجالس عاملہ کے مختلف اجلاسوں میں تفصیل سے حکومت اور مدارس کے مابین زیر بحث آنے والے امور پر تبادلہ خیال اور غور وخوض کیا اور اس کے ممکنہ نتائج واثرات اور فوائد ونقصانات پر تفصیلی بات چیت ہوئی پھر اتحاد تنظیمات مدارس کے پلیٹ فارم پر بھی مشاورت ہوتی رہی حتیٰ کہ بعض قانونی، تعلیمی اور سیاسی ماہرین سے بھی رہنمائی طلب کی گئی اور آئندہ بھی کوئی فیصلہ مدارس کی نمائندہ تنظیموں کی مجالس عاملہ ومجالس شوریٰ اور دیگر ارباب مدارس کو اعتماد میں لیے بغیر نہیں کیا جائے گا۔

جہاں تک اس اتفاق کے نتیجے میں طے پانے والی عصری تعلیم کا معاملہ ہے، اس کے بارے میں ارباب مدارس یہ بات ذہن نشین کرلیں کہ عصری تعلیم جبراً مدارس پر مسلط نہیں کی جائے گی اور کوئی بھی مدرسہ عصری تعلیم دینے کا پابند نہیں ہوگا، کیونکہ پاکستان کے آئین کے مطابق تعلیم کی آزادی کا حق مسلم ہے اور اس سلسلے میں کسی قسم کی قدغن نہیں لگائی جاسکتی تاہم جو مدارس اپنے ہاں عصری تعلیم نہیں دیں گے ان کی اسناد کی حیثیت بھی عصری تعلیم دینے والے اداروں کے مساوی نہیں ہوگی۔

یہ بھی یاد رہے کہ عصری تعلیم کو مدارس میں شامل کرنا کوئی بیرونی ایجنڈا نہیں، بلکہ وفاق المدارس کی قیادت اور ہمارے اکابر نے اس کی ضرورت کا احساس کرتے ہوئے آج سے دو دہائیاں قبل ۱۹۸۹ء میں مڈل تک عصری تعلیم کو شامل نصاب کرنے کا فیصلہ کیا تھا، یہ اس دور کی بات جب حکومت سے کسی قسم کے مذاکرات وغیرہ کا کوئی سلسلہ نہیں تھا لیکن اس کے باوجود اس وقت مڈل تک نصاب میں انگریزی، ریاضی سمیت جملہ عصری مضامین کی تدریس کا سلسلہ شروع کیا گیا اور متوسطہ کے نام سے مڈل تک عصری تعلیم دی جانے لگی اور ۱۹۸۹ء سے لے کر اب تک متوسطہ باقاعدہ مدارس کے نظام کا حصہ ہے، اس کے بعد ۲۰۰۲۔۳ء میں نویں اور دسویں کلاس کی تعلیم کو از خود وفاق المدارس نے اپنے نصاب میں شامل کیا، جو آج تک اختیاری طور پر نصاب میں شامل ہے، اب صرف ایک قدم آگے بڑھ کر انٹرمیڈیٹ تک تعلیم دینے کا ارادہ کیا گیا ہے، کیونکہ وفاق المدارس کی ہمیشہ یہ پالیسی رہی ہے ایسی عصری تعلیم جو ہمارے مقاصد میں مخل نہ ہو بلکہ ممد ومعاون ہو اسے نصاب میں شامل کرنے میں ہمیں کوئی تردد نہیں ہوگا۔

البتہ اس اتفاق کے تناظر میں بعض حلقوں کی طرف سے اس خدشے کا اظہار کیا جارہا ہے کہ اس فیصلے سے ہماری دینی تعلیم متاثر ہوگی، اس بارے میں اکابر علماء کرام اور ارباب علم ودانش کو سوچنا چاہیے اور اس کا کوئی بہتر حل تجویز کرنا چاہیے، ایک صورت یہ بھی ہوسکتی ہے کہ درس نظامی کا حجم کم نہ کیا جائے بلکہ تعلیم کا دورانیہ بڑھا دیا جائے۔

دوسری بات جس پر ہمارے ہاں بہت حساسیت پائی جاتی ہے وہ حکومتی مداخلت ہے،

اس حوالے سے یاد رہے کہ حکومتی نمائندے مدارس کی تنظیموں کی مجالس عاملہ یا مجالس شوریٰ میں شامل نہیں ہوں گے، بلکہ محض نصابی کمیٹی میں شامل ہوں گے اور وہ بھی صرف اس اجلاس میں شریک ہوں گے جس کے ایجنڈے میں عصری تعلیم کے حوالے سے کوئی مشاورت یا غور وخوض کیا جائے گا، اس کے علاوہ دینی معاملات اور دینی امور کے ساتھ ان کا کوئی سروکار نہیں ہوگا، یوں تمیں افراد پر مشتمل امتحانی کمیٹی میں ان دو افراد کی موجودگی معاونت کے لیے ہوگی مداخلت کے لیے نہیں۔

بہرحال مدارس دینیہ کی قیادت نے پوری دیانت داری، ذمہ داری اور احتیاط کے ساتھ یہاں تک سفر کیا ہے اور ابھی بہت سفر اور کئی مراحل باقی ہیں، اکابر کی رہنمائی، مجالس عاملہ ومجالس شوریٰ کی مشاورت اور ارباب مدارس کی آراء وتجاویز کی روشنی میں آگے بڑھا جائے گا۔

میں سمجھتا ہوں کہ اب تک کی پیش رفت ہماری کامیابی ہے، کیونکہ مدارس کے نمائندہ وفاقوں کو خود مختار امتحانی بورڈ کا درجہ دینے کا مطالبہ ہمارا دیرینہ مطالبہ تھا اور ہمارے ہر اجلاس، ہر قرارداد اور اعلامیے میں بار بار اس کا مطالبہ کیا جاتا رہا ہے، اسی طرح مدارس کی تحتانی اسناد کی عدم قبولیت بھی ہمارا ایک دیرینہ مسئلہ تھا، اس سے قبل حکومت مدارس کے سسٹم اور حیثیت کو تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں تھی، لیکن اس فیصلے سے ہم اپنا تشخص منوانے میں بھی کامیاب ہوئے، اپنی تعلیمی اور امتحانی حیثیت قبول کروانے میں بھی کامیاب رہے، اپنی تحتانی اسناد کی حیثیت بھی منوالی۔

باقی یہ بات بھی ذہن نشین رہے کہ مدارس کی قیادت مدارس کے معاملے میں کسی بھی شخص سے زیادہ محتاط اور حساس ہے اور تمام قائدین کو اس بات کا بخوبی احساس وادراک ہے کہ اس وقت دینی مدارس بیرونی قوتوں کے ایجنڈے پر ہیں، یہی وجہ ہے کہ مدارس کی قیادت کو چومکھی لڑائی لڑنی پڑ رہی ہے، تمام احباب خاطر جمع رکھیں ایسا کوئی فیصلہ قطعاً قبول نہیں کیا جائے گا جس سے مدارس کی حیثیت، مقاصد یا حریت وآزادی پر کوئی حرف آئے، وما توفیقی الا باللّٰہ۔

مفتی محمد عبداللہ چنیوٹی

# احکام القرآن مفتی عبدالشکور ترمذی کا منہج

## تحقیقی جائزہ (قسط۲۶)

### مسئلہ فقہیہ میں مذاہب ائمہ

قوله تعالٰی: وا توا حقه يوم حصاده.

فيه حجة لابي حنيفة رحمه الله ان الزكوٰة يجب في القليل والكثيريعني ابيح لكم الاكل من هذه الاشياء في اول وقت الثمر، واوجب عليكم اعطاء الحق بعدالدرك والكمال. فيكون قوله تعالى: "وا توا" للوجوب، ويكون الاية حينئذ مدنية على ماقالوا، ويكون المراد من الحق زكوٰته وهو العشر اونصفه. هكذا ذكر في الزاهدی واليه اشار صاحب المدارك حيث قال: وهو حجة ابي حنيفة رحمه الله في كل ما اخرجته الارض يجب الزكوٰة الا الحطب والقصب والحشيش ولكن فرق بين ماسقي بسيح اوسقته السماء وبين ما سقي بغرب اوداليه، فان الواجب في الاول العشر، وفي الثاني نصفه، لكثرة المؤنة فيه، وقلتها في الاول ولم يشترط بقاءه سنة ولابلوغه خمسة اوسق عنده، وعندابي يوسف ومحمد هما شرطان لوجوب الزكوٰة، فليس في الخضروات ولا في القليل زكوٰة عندهما۔

### مسئلة العشرفي العسل

وهكذايوجب في العسل اذا اخذ من الارض العشر لقوله عليه السلام: في العسل العشر وعند الشافعي رحمه الله لايجب لانه متولدمن الحيوان فاشبه الابريشم ولكن عند ابي حنيفة رحمه الله لافرق بين ان يقل العسل اويكثر. وعن ابي يوسف رحمه الله انه يعتبرفيه قيمة خمسة اوسق وفيه روايات كثيرة عنهما.

مؤلف نے سورۃ انعام کی آیت وا توا حقه يوم حصاده سے امام ابوحنیفہ کا مسلک کہ زرعی پیداوار کم ہو یا زیادہ اس پر بہر حال عشر واجب ہے پر اس آیت سے دلیل پیش کی ہے:

فرماتے ہیں: کہ جب ان میں پھل آ جائے تو تمہارے لئے کھانا مباح ہے اور پھل حاصل کر لینے کے بعد تمہارے ذمہ اس کا حق ادا کرنا واجب ہے پس اللہ تعالیٰ کا ارشاد وا تـوا وجوب کیلئے ہے، مفسرین کے مطابق یہ آیت مدنی ہوگی، اور حق سے مراد عشر یا نصف عشر ہے اس کی طرف علامہ زاہدی اور صاحب مدارک نے بھی اشارہ فرمایا ہے اور یہ امام ابوحنیفہ کی دلیل ہے

کہ جتنی بھی پیداوار زمین سے ہو اس میں زکوۃ ہے سوائے ایندھن کی لکڑی اور سر کنڈے ان میں عشر نہیں۔ شہد میں عشر کا مسئلہ بھی واضح فرماتے ہیں کہ:

جب شہد عشری زمین سے حاصل کیا جائے تو اس میں بھی عشر ہونے کی دلیل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد کہ شہد میں عشر ہے۔ جبکہ امام شافعی فرماتے ہیں کہ: شہد میں عشر واجب نہیں ہے۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ: یہ حیوان سے پیدا ہو رہا ہے یہ ابریشم کے حکم کی طرح ہوگیا، لیکن امام ابوحنیفہ کے نزدیک قلیل و کثیر شہد میں کوئی فرق نہ ہوگا جبکہ امام ابو یوسف فرماتے ہیں عشر شہد کی قیمت پر وارد ہوگا، اس بارے میں ان دونوں حضرات کی طرف سے روایات مختلف ہیں۔

## ناسخ ومنسوخ

### جواز نسخ القران بالسنة

وماروی عن ابن عباس رضی اللہ عنہ ومحمد بن الحنفیۃ وابراهیم عن قوله تعالی (واتوا حقه یوم حصاده) منسوخ بالعشرونصف العشریبین ان مذهبهم تجویز نسخ القران بالسنة.

مؤلف نے نسخ القرآن بالسنۃ کی دلیل پیش کی کہ آیت قرآن مجید واتوا حقه یوم حصاده کے بارے میں کہ حضرت ابن عباس محمد بن الحنفیہ اور ابراہیم سے راویت کرتے ہیں کہ ارشاد باری تعالیٰ **واتوا حقه یوم حصاده** یہ عشر اور نصف عشر سے منسوخ ہے، اس سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ ان حضرات کا یہ مذہب ہے کہ قرآن کا نسخ سنت کے ذریعہ ہو سکتا ہے۔

## ثمرۂ اختلاف

قوله تعالی: ومن یکفر بالایمان فقد حبط عمله وهوفی الآخرة من الخاسرین.

وثمرة الاختلاف یظهر فیمن صلی ثم ارتد (العیاذ باللہ)ثم اسلم والوقت باق، فانه یلزمه عندالامام قضاء الصلوة خلافا للشافعی رحمه الله وکذا الحج، (فقال الشافعی لااعادة علیه لان عمله باق) واختلف الشافعیون فیمن رجع الی الاسلام بعدالردة هل یرجع له عمله بثوابه ام لا؟. فذهب بعض الی الاول فیما عداالصحبة فانها ترجع مجردة عن الثواب وذهب المحل الی الثانی وان اعماله تعودبلا ثواب، ولا فرق بین الصحبة وغیرها. ولعل ذلک هو المعتمدفی المذهب وقال مالک یلزمه الحج لان الاول قدحبط بالردة. واستظهر علماء المالکیة بقول الله عزوجل (لئن اشرکت لیحبطن عملک)

وانما ذکر الموافاة شرطا هاهنا، المراد بالموافاة ان یموت فی حالة الردة علی الکفر

اشارة الی قوله تعالی (فیمت وهو کافر) لانه علق علیه الخلود فی النار جزاء فمن وافی کافرا خلد فی النار بهذه الآیة. ومن اشرک حبط عمله بالآیة الاخری، فهما آیتان مفیدتان لمعنیین مختلفین وحکمین متغائرین وماخوطب به النبی صلی الله علیه وسلم فهو لامته حتی یثبت اختصاصه به.

فالموافاة شرط لخلود فی النار لا لحبط الاعمال فانه من یکفر بالایمان فقد حبط عمله، نعم الخسران فی الآخرة مشروط بالموت علی ذلک الکفر، اذ لو تاب عن الکفر لم یکن فی الآخرة من الخاسرین. هذا الشرط یدل علیه قوله تعالی: فیمت وهو کافر قاله الرازی اوفی الآیة دلالة ایضا ان لا فرق بین اهل الکتاب وبین المشرکین فی احکام الآخرة. لان من یکفر بالایمان فقد حبط عمله وهو فی الآخرة من الخاسرین وان کان من اهل الکتاب. فاباحة نکاح المحصنات من الذین اوتوا الکتاب للمؤمنین وحل ذبائحهم لهم لیست دلیلا علی ان الله تعالی رضی بدیناهل الکتاب.

مؤلف سورۃ مائدہ کی آیت نمبر ۵ کے آخری حصہ ومن یکفر بالایمان فقدحبط عمله وهو فی الآخرة من الخاسرین سے مسئلہ کا استنباط فرماتے ہیں:

کہ اس سے ایک مسئلہ کی طرف رہنمائی ملتی ہے وہ ایک اختلافی مسئلہ یہ ہے کہ مرتد کے اعمال اس کے عمل ارتداد کی وجہ سے ضائع ہوجاتے ہیں یا کفر پر موت واقع ہونے کی صورت میں ضائع ہوتے ہیں ۔اس مسئلہ میں امام مالک اورامام ابوحنیفہ نے فرمایا کہ عمل ارتداد کی وجہ سے ہی اس کے اعمال ضائع ہوجاتے ہیں جبکہ امام شافعی نے فرمایا کہ کفر پر موت کی صورت میں اعمال حبط ہوتے ہیں۔

اس کے بعد تفصیلی دلائل کے اختتام پر ثمرہ اختلاف بیان کرتے ہیں کہ اگر کوئی شخص نماز ادا کرتا ہے، پھر وہ مرتد ہوجاتا ہے پھر اسلام لے آتا ہے جبکہ اس نماز کا وقت ابھی باقی ہے تو اس صورت میں امام ابوحنیفہ کے نزدیک اس نماز کی قضا لازم ہوگی جبکہ امام شافعی فرماتے ہیں کہ چونکہ اس کا عمل باقی ہے اس لئے نماز کا اعادہ ضروری نہیں ہے ثمرہ اختلاف کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کسی مسئلہ میں اختلافی نتیجہ معلوم کرنے کیلئے ایسی مثال پیش کرنا جس سے اختلاف واضح سمجھ میں آجائے۔

## اقوال فقہاء میں مفتی بہ قول کی نشاندہی

### تفصیل حکم بین الاذن والعذار

لما کان حد الوجه عرضا مابین الاذنین علم منه ان ما قبل الاذن کله داخل فی الوجه

کما هو مذهب ابی حنیفة رحمه الله ومحمد رحمه الله فیکون مابین العذار (العذار بکسر العین المهملة جانب اللحیة) والاذن داخلافی فرض الغسل فیفرض غسله وعلیه اکثر المشائخ وذکر شمس الائمة الحلوانی یکفیه ان یبل ما بین العذار والاذن ولا یجب اسالة الماء علیه بناء علی ماروی عن ابی یوسف رحمه الله ان المصلی اذا بل وجهه واعضاء وضوءه بالماء ولم یسل الماء عن العضو جاز ولکن قیل تاویله انه سال من العضو قطرة او قطرتان ولم یتدارک ای لم یتتابع ولم یترادف بحیث یلحق اخر القطرة قطرة اخری۔

فصارت الاقوال ههنا ثلثة احدها: ما ذهب الیه ابو حنیفة ومحمد من ان المعتبر فی الغسل هو الاسالة والتقاطر فی جمیع الاعضاء المغسولة واجزءها واما بین العذار والاذن داخل فی الوجه ویفرض غسله کغسل باقی الاعضاء. وثانیها قول ابی یوسف: انه یکفی فی الغسل ان یبل وان لم یسل الماء واما بین العذار والاذن غیر داخل فی الوجه فلا یفرض بله ایضا. وثالثها قول شمس الائمة ان المعتبر فی غسل الوجه وغیره وهو الاسالة الا مابین العذار والاذن فانه مع دخوله فی الوجه یکفیه البل۔

## والمفتٰی به من هٰذه الاقوال هو القول الاول

فان اهل اللغة اطبقوا علی اعتبار الامرار والاسالة فی حقیقة الغسل ولیس البل غسلا عندهم (وهو ظاهر الروایة کما مر عن عمدة الرعایة) وکذا فسر الوجه بما تقع به المواجهة ومابین العذار والاذن کذلک (تقع به المواجهة فیکون داخلا فی الوجه)

مؤلف فقہاء احناف کے مختلف اقوال میں سے وہ قول ذکر فرماتے ہیں جو راجح ہو اور اس پر فتویٰ دیا گیا ہوتا ہے۔ جیسے آیت وضو یاایها الذین امنو اذاقمتم الی الصلوٰة فاغسلوا وجوهکم کے تحت یہ مسئلہ بھی زیر بحث لاتے ہیں کہ چہرہ دھوتے ہوئے کان اور عذار کے درمیان کا حصہ دھونا فرض ہے یا نہیں عذار کان سے داڑھی کی جانب والا حصہ ہوتا ہے۔ فرمایا اس بارے میں تین اقوال ہیں۔

(۱) امام ابوحنیفہ اور امام محمد فرماتے ہیں کہ غسل وجہ یعنی چہرہ دھونے میں پانی تمام اعضاء واجزاء سے ٹپکنا معتبر ہوگا، کان اور عذار کے درمیان کا حصہ چونکہ چہرہ میں داخل ہے اس لئے اس کا دھونا بھی فرض ہوگا۔

(۲) امام ابو یوسف فرماتے ہیں: کہ غسل وجہ میں تر کرلینا کافی ہے اگر چہ پانی نہ بہے جبکہ کان اور عذار کے درمیان کا حصہ چہرہ میں داخل نہیں ہے اس لئے اس کا تر کرنا بھی فرض نہ ہوگا۔

(۳) شمس الائمہ فرماتے ہیں کہ: چہرہ وغیرہ دھونے میں پانی کا بہنا معتبر ہوگا، سوائے

کان اورعذار کے درمیانی حصہ کے کیونکہ اس کے چہرہ میں داخل ہونے کی وجہ سے تر کرنا کافی ہوگا،اس کے بعد حضرت مفتی صاحب فرماتے ہیں:

ان اقوال میں سے مفتی بہ قول پہلا قول ہے اس کی توضیح فرماتے ہیں کہ اہل لغت کے نزدیک دھونے کی حقیقت تب حاصل ہوگی جبکہ پانی بہایا جائے جبکہ تر کرنا غسل نہیں کہلاتا اور اسی طرح اہل لغت چہرہ کی تفسیر بیان کرتے ہیں کہ چہرہ اسے کہتے ہیں جس سے مواجہ ہو اور چہرہ اور عذار کے درمیان کا حصہ بھی چونکہ مواجہہ میں داخل ہے اس لئے یہ بھی چہرہ میں داخل ہوگا۔

## اجماعی مسائل

### الاجماع علی ان القطع من الرسغ

والیداسم للعضو الی المنکب،ولذلک ذھب الخوارج الی ان المقطع ھو المنکب لکن توارث العمل، وانعقد الاجماع علی ان القطع من الرسغ ومثلہ لا یطلب لہ سند بخصوصہ وقدروی فیہ خصوص متون، امر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قطع السارق من المفصل،رواہ الدارقطنی فی حدیث رداء صفوان وضعف بالعذری،ورواہ ابن عدی فی الکامل عن عبداللہ بن عمرو فیہ عبدالرحمن بن سلمۃ،قال ابن القطان لا اعرف لہ حالا واخرہ ابن ابی شیبۃ عن رجاء بن حیوۃان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قطع رجل منالمفصل، وانما فیہ الارسال. واخرج عن عمر وعلی رضی اللہ عنہما انہما قطعامن المفصل.وقیل:الیداسم مشترک یطلق علی ما الی المنکب وما الی الرسغ،بل الاطلاق الثانی اشھرمن الاول حتی یتبادرعندالاطلاق.واذکان مشترکا فالقطع من الرسغ عملا بالمتیقن ودر للزائد عن احتمال عدمہ.

حضرت مؤلف کو جہاں جہاں کسی مسئلہ کے بارے اجماعی مسلک کا علم ہوتا ہے وہ اس کا تذکرہ ضرور فرماتے ہیں،جیسا کہ چور کی سزا کے بارے میں سورۃ مائدہ میں ذکر فرمایا۔

اس بارے میں اجماع ہے کہ ہاتھ کلائی کے پاس سے کاٹے جانے کا حکم ہے،اس کی توضیح فرماتے ہیں کہ ہاتھ کا اطلاق کندھے تک ہوتا ہے اسی وجہ سے خوارج نے کہا کہ کاٹنے کی جگہ کندھا ہے لیکن تعامل امت اوراجماع اس بات پر ہے کہ قطع ید کلائی کے پاس سے ہوگا اور اس کی کوئی خصوصی سند طلب نہیں کی جاتی ،اس بارے میں خصوصی متن موجود ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چور کا جوڑ کے پاس سے ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا۔(جاری..........)

ع ۔ن ۔ت

# تعارف وتبصرہ

نام کتاب: نظام تربیت اوراس کا طریقہ کار صفحات 130

تالیف: حضرت مولانا محمد صادق بلاسپوری صاحب قیمت:150

ناشر: مکتبہ حبیبیہ مدنیہ جامعہ حبیبیہ تعلیم القرآن فٹابازار فیصل آباد

ہر مسلمان مرد وعورت کے لیے اسلام کے بنیادی عقائد اورارکان سے متعلق ضروری معلومات حاصل کرنا فرض ہے جس سے آج کل غفلت برتی جارہی ہے اورمسلمان بچے اور بچیاں دین اسلام کے بنیادی عقائد تک کی صحیح تعلیمات سے ناواقف اور بے بہرہ ہیں۔

زیرنظر کتاب میں اسی اہم ضرورت کو پورا کرنے کے لیے آسان اور عام فہم انداز میں بنیادی ضروری مسائل کو بیان کیا گیا ہے۔

کتاب ہذا دوحصوں پر مشتمل ہے حصہ اول میں ایمانیات ،عقائد اورنماز وغیرہ کے ضروری مسائل کا بیان ہے جبکہ دوسرا حصہ نماز جنازہ، روزہ، زکوۃ، حج اورنکاح وغیرہ کے مسائل پر مشتمل ہے۔امید ہے کہ علم دوست حضرات اس کتاب کی قدر فرمائیں گے۔

نام کتاب: حرمین کے راہی مرتب: مولانا عبدالحمید وٹو صاحب صفحات: 120

قیمت: 200 ناشر: شعبہ نشرواشاعت کنزالقرآن قلعہ دیدار سنگھ ضلع گجرانوالہ

زیرنظر کتاب میں مؤلف زیدمجدہم نے اپنے سفر عمرہ کی دلچسپ روئیداد مرتب فرمائی ہے،اس مبارک سفر کی روئیداد مرتب کرنا بڑے جان جوکھوں کا کام ہے کیونکہ اس سفر کا تعلق قلبی کیفیت سے ہے جسے الفاظ میں بیان کرنا ممکن نہیں۔

مرتب نے اپنے مشاہدات، جذبات اوراحساسات کو عمدہ انداز میں پیش کرنے کی سعی کی ہے جس پر وہ مبارکباد کے مستحق ہیں،اللہ تعالیٰ ان کی اس کاوش کو قبول فرمائیں اوران کے لیے دنیاوآخرت میں خیر کا ذریعہ بنائیں۔آمین یارب العالمین۔

مولانا محمد آصف چنیوٹی

# اخبار الجامعہ

۲۶ رذی الحجہ: حضرت صدر مدظلہم نے جامع مسجد حقانیہ میں جمعہ کے موقعہ پر بیان فرمایا۔

۲۹: حضرت صدر مدظلہم جامعہ اسلامیہ محمودیہ گلشن رحمان سرگودھا اور قاری محمد اکرم سراجی صاحب کے ہاں تشریف لے گئے۔

یکم محرم الحرام: آج جامعہ میں درجہ تخصص اور دورہ حدیث شریف کے بعض اسباق کا افتتاح ہوا۔

۲: تھانہ ساہیوال سے جناب ایس ایچ او ایڈیشنل ایس ایچ او صدر جامعہ سے ملاقات کے لیے جامعہ تشریف لائے محرم الحرم میں امن وامان کے حوالہ سے صدر جامعہ نے اپنی اہم تجاویز دیں ان حضرات نے ان پر عمل کا وعدہ کیا۔

۳: جمعہ پر بیان کے بعد صدر جامعہ مولانا محمد اشرف علی صاحب سے ملاقات کے لیے جامعہ محمودیہ سرگودھا تشریف لے گئے۔

۴: حضرت مدظلہم دار العلوم الاسلامیہ لاہور شوریٰ کے اجلاس میں شرکت کے لیے تشریف لے گئے۔

۸: جناب ڈاکٹر قاضی اکبر علی صاحب کے جوان صاحبزادے ڈاکٹر عمران اکبر انتقال کر گئے، صدر جامعہ نے بعد نماز ظہر ہائی اسکول کے گراؤنڈ میں مختصر بیان کے بعد ان کا جنازہ پڑھایا بعد ازاں موضع ہندواں تحصیل ساہیوال میں سالانہ جلسہ پر بیان فرما کر دعا کرائی۔

۱۰: حضرت مدظلہم نے درجہ تخصص اور دورہ حدیث شریف کے طلبا وطالبات کو احادیث مسلسلہ کی اجازت دی اور دعا فرمائی۔

۱۲: موضع ابووالا تحصیل ساہیوال میں شیعہ سنی تنازعہ کی وجہ سے آج ساہیوال میں اہل تشیع کے خلاف پرچہ درج کرانے کے لیے عوام نے انتظامیہ پر بہت زور ڈالا اور احتجاجی

مظاہرہ کیا، جناب سید عبدالغفور ترمذی، اور جناب سید عبدالعلیم ترمذی نے بھی اہل السنۃ کے موقف کی بھرپور تائید کی، انتظامیہ کے پرچہ درج کرنے پر یہ احتجاجی پروگرام پرامن طور پر اختتام پذیر ہوا۔

۱۵: حضرت مدظلہم سلانوالی، چنیوٹ، کبیروالا اور ملتان تشریف لے گئے، رات کا قیام دارالعلوم کبیروالا میں ہوا اور فجر کے بعد طلبہ سے بیان کیا، جامعہ خیر المدارس ملتان میں شوریٰ کے اجلاس میں شرکت فرمائی اور ۱۷ المحرم الحرام کو بخیر و عافیت واپس تشریف لے آئے۔

۱۷: جمعہ پر بیان کے علاوہ صدر جامعہ نے بعد عصر جامعہ میں اصلاحی درس بھی دیا۔

۱۹: حضرت مدظلہم سرگودھا تشریف لے گئے اور بلاک نمبر ۱۰ میں حفظ قرآن کریم کی تقریب میں شرکت فرمائی اور دعا کرائی۔

۲۴: آج قانون تحفظ ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں متوقع ترمیم کے خلاف ملک گیر ہڑتال کے سلسلہ میں تحصیل ساہیوال میں بھی مکمل شٹر ڈاؤن ہڑتال ہوئی اور نماز جمعہ کے موقع پر شہر بھر کی تمام مساجد میں قرارداد مذمت منظور کی گئی۔

بعد از نماز جمعہ جامع مسجد میاں لال والی میں ایک احتجاجی جلسہ منعقد ہوا جس میں دیوبندی، بریلوی دونوں مکاتب فکر کے علماء کرام اور عوام نے شرکت کی صدر جامعہ نے بھی اس اجتماع سے ولولہ انگیز خطاب کیا اور حکومت کو خبردار کیا کہ وہ تحفظ ناموس رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے قانون میں کسی بھی قسم کی ترمیم سے باز رہے کیونکہ یہ مسلمانوں کے ایمان کا مسئلہ ہے اور اس قانون کے تحفظ کی خاطر مسلمانان پاکستان کسی بھی قسم کی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے، یہ احتجاجی جلسہ بے حد کامیاب رہا۔

فہیم ترمذی

# بہشت وصل کے حقدار

کسی کی یاد میں گزرے شب وسحر مرکر
تمام عمر گزاری کسی نے مر مر کر
ہم انکے دل میں رہے تو ہیں لمحہ بھر ہی سہی
یہ التفات ہمیں بھی ملا مگر مرکر
ہم ایک لمحہ بھی تاخیر نا روا سمجھیں
بہشت وصل کے حقدار ہوں اگر مرکر
چمن مہکتا رہے جب تک اس کی یادوں کا
یہ واقعہ ہے کہ مرتا نہیں بشر مرکر
جنہیں تلاش رہے ہیں زمیں پر اہل زمیں
وہ جارہے ہیں فرشتوں کے دوش پر مرکر
مرے خدا انہیں رحمت سے تر بتر کردے
یہ تیری راہ میں آئے ہیں مار کر مرکر
اگرچہ اس کی حیات ایسی معتبر بھی نہ تھی
فہیم ایسا مرا ہوگیا امر مرکر